63:سورۃ ال-منافقون

| ترتیبِ تلاوت | نام سورہ | مکی / مدنی | تعداد رکوع | آیات | پارہ شمار | نام پارہ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 63 | سُوْرَةُ الْمُنٰفِقُوْن | مدنی | 2 | 11 | 28 | قَدْ سَمِعَ اللّٰهُ |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

آیات نمبر 1 تا 4: یک موقع پر مدینہ کے کچھ منافقین نے رات کے وقت ایک جگہ جمع ہو کر رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) کے خلاف بعض نازیبا باتیں کیں۔ یہ باتیں ایک صحابی نے سن لیں اور اس کی اطلاع رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وسلم) کو پہنچادی۔ جب ان منافقین کو بلا کر اس واقعہ کے بارے میں دریافت کیا گیا تو انہوں نے صاف انکار کر دیا اور اس صحابی پر جھوٹ کا الزام لگایا۔ اللہ تعالیٰ نے اس سورۃ کے ذریعہ اصل صورت حال سے آگاہ کر دیا۔

اِذَا جَآءَكَ الْمُنٰفِقُوْنَ قَالُوْا نَشْهَدُ اِنَّكَ لَرَسُوْلُ اللّٰهِ ۘ اے نبی (ﷺ)! جب یہ منافق آپ کے پاس آتے ہیں تو کہتے ہیں کہ ہم اس بات کی گواہی دیتے ہیں کہ آپ اللہ کے رسول ہیں وَ اللّٰهُ يَعْلَمُ اِنَّكَ لَرَسُوْلُهٗ ؕ وَ اللّٰهُ يَشْهَدُ اِنَّ الْمُنٰفِقِيْنَ لَكٰذِبُوْنَ ۚ﴿۱﴾ اور اللہ بھی جانتا ہے کہ یقیناً آپ اللہ کے رسول ہیں، لیکن اللہ اس بات کی گواہی دیتا ہے کہ یہ لوگ جھوٹے ہیں اور آپ کو دل سے اللہ کا رسول تسلیم نہیں کرتے اِتَّخَذُوْۤا اَيْمَانَهُمْ جُنَّةً فَصَدُّوْا عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ؕ اِنَّهُمْ سَآءَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ﴿۲﴾ انہوں نے قسموں کو اپنی ڈھال بنا رکھا ہے اور اس طرح یہ لوگوں کو اللہ کی راہ سے روکتے ہیں، بے شک یہ لوگ جو کچھ کر رہے ہیں وہ بہت برے کام ہیں ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ اٰمَنُوْا ثُمَّ كَفَرُوْا فَطُبِعَ

عَلٰى قُلُوْبِهِمْ فَهُمْ لَا يَفْقَهُوْنَ ۝٣ یہ اس وجہ سے ہے کہ یہ لوگ پہلے ایمان
لائے لیکن پھر کافر ہو گئے لہذا ان کے دلوں پر مہر لگا دی گئی ہے اور اب یہ لوگ حق
بات کو نہیں سمجھتے وَ اِذَا رَاَيْتَهُمْ تُعْجِبُكَ اَجْسَامُهُمْ ؕ وَ اِنْ يَّقُوْلُوْا
تَسْمَعْ لِقَوْلِهِمْ ؕ كَاَنَّهُمْ خُشُبٌ مُّسَنَّدَةٌ ؕ ان کا حال یہ ہے کہ ظاہری شکل و
صورت سے بہت معزز لگتے ہیں اور ایسے چرب زبان ہیں کہ جب گفتگو کرتے ہیں تو
آپ ان کی دلچسپ باتیں غور سے سنتے ہیں لیکن حقیقت میں ان سوکھی لکڑیوں کی
طرح ہیں جنہیں دیوار کے سہارے کھڑا کر دیا گیا ہو، علم و عمل کی روح اور عقل سلیم سے
بالکل خالی يَحْسَبُوْنَ كُلَّ صَيْحَةٍ عَلَيْهِمْ ؕ جب بھی کہیں سے آواز بلند ہوتی ہے
تو وہ اسے اپنے ہی خلاف سمجھتے ہیں، کہ کہیں ہمارا نفاق نہ ظاہر ہو گیا ہو هُمُ الْعَدُوُّ
فَاحْذَرْهُمْ ؕ قٰتَلَهُمُ اللّٰهُ ؗ اَنّٰى يُؤْفَكُوْنَ ۝٤ یہی لوگ دشمن ہیں ان سے محتاط
رہیں، اللہ انہیں ہلاک کرے یہ کدھر بھٹکے پھرتے ہیں